# حیات مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ

# مع

# پسندیدہ اشعار و نظمیں

از منتخب ڈائری مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ

مؤلف

محمد عبد العزیز غازی

خطیب لال مسجد اسلام آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

دنیا ایک سخت امتحان گاہ ہے جہاں تمام انسانوں کا قدم قدم پر مختلف طریقوں سے امتحان لیا جاتا ہے، کبھی خوشیاں دے کر آزمایا جاتا ہے، کبھی دکھ دے کر آزمایا جاتا ہے۔ کبھی مال و دولت دے کر آزمائش کی جاتی ہے، کبھی مال و دولت لے کر آزمایا جاتا ہے، کبھی اولاد دے کر آزمائش کی جاتی ہے، کبھی اولاد کو واپس لے کر آزمایا جاتا ہے۔ ہر انسان پر قدم قدم پر آزمائشوں کا آنا لازمی امر ہے۔ ہمارے لئے حکم یہ ہے کہ ہمیں جب خوشیاں ملیں، ہم اللہ تبارک تعالیٰ کا خوب شکر ادا کریں۔ نافرمانی اور بغاوت سے بچیں۔ جب پریشانیاں دکھ اور تکلیفیں آئیں تو صبر کریں اور شکوہ اور شکایات سے بچیں۔

سانحہ لال مسجد اور جامعہ حفصہ تمام مسلمانوں کے لئے ایک بہت بڑی آزمائش تھا۔ لیکن ہمارے لئے امتحان زیادہ سخت تھا کہ سانحہ میں ہمارے کئی عزیز و اقارب شہید ہو گئے۔ ان ہی میں میرا اکلوتا بیٹا مولانا محمد حسان غازی بھی تھا، جس کو اللہ تبارک و تعالیٰ نے بہت ساری خصوصی صفات سے نوازا تھا۔ عالم ہونے کے ساتھ ساتھ وہ بلا کا مقرر تھا۔ تقاریر کے مقابلوں میں اکثر پوزیشن لیا کرتا تھا۔ وہ تقاریر خود ہی لکھا کرتا تھا۔ اس کی بعض تقاریر انٹرنیٹ پر موجود ہیں جو سننے سے تعلق رکھتی ہیں۔ اس کے علاوہ وہ اخلاق و کردار، جود و سخا، شفقت و پیار کا مجسمہ تھا۔

عظیم صفات والا بیٹا ہم سے رخصت ہو گیا۔ اس کے جانے پر دل غم زدہ ہے اور آنکھیں آنسو بہاتی ہیں۔ لیکن ہم اللہ کے فیصلے پر راضی ہیں اور اللہ تبارک و تعالیٰ سے التجا ہے کہ وہ ہمیں بھی شہادت کی موت دے کر جنت الفردوس میں حضرت مولانا محمد عبد اللہ غازی شہیدؒ، حضرت ام عبد الرشید غازی شہیدہؒ، علامہ عبد الرشید غازی شہیدؒ اور مولانا محمد

حسان غازی شہیدؒ کے ساتھ جگہ عطاء فرمادیں۔مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی بہت ساری باتیں عام بچوں سے مختلف تھیں۔میرے دل میں یہ داعیہ پیدا ہوا کہ مولانا حسان شہید کی یہ اچھی باتیں اور واقعات تحریر میں لائے جائیں۔جو اور بچوں کے لئے بھی مشعل راہ ہوں۔ اس کے ساتھ مولانا حسان غازی شہیدؒ کی ڈائری سے کچھ اشعار منتخب کر کے وہ بھی اس کتاب میں شامل کئے جارہے ہیں جن سے مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی پرواز کی بلندی کا اندازہ ہوتا ہے۔اللہ تبارک وتعالیٰ مولانا محمد حسان غازی شہید کو جنت الفردوس میں بہت ہی اعلیٰ درجات نصیب فرمائے اور ہمیں صبر جمیل نصیب فرمائے۔

ابوالحسان محمد عبدالعزیز غازی

۵شعبان/۱۴۳۱ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## نام ونسب

مولانا محمد حسان غازی بن مولانا محمد عبدالعزیز غازی بن مولانا محمد عبداللہ غازی بن مولانا غازی محمد، ماں کی طرف سے سلسلہ نسب: مجلس احرار کے صدر مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی سے جاملتا ہے مولانا محمد حسان غازی کی والدہ حضرت ام حسان صاحبہ حافظ یونس کی بیٹی ہیں حافظ یونسؒ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے نواسے تھے اس طرح مولانا محمد حسان غازی کا سلسلہ نسب دونوں طرف بڑے بزرگوں سے جاملتا ہے تو نجیب الطرفین ہوئے۔

## بچپن

مولانا محمد حسان غازی اللہ کو تبارک وتعالیٰ نے بہت ہی ذہانت سے نوازا تھا بچپن میں خوب شرارت کیا کرتے تھے جوان کی ذہانت کی علامت تھی۔بعض بچے جوبچپن میں خوب شرارتیں کرتے ہیں تو والدین اس کوعیب سمجھتے ہیں، حالانکہ مختلف شرارتیں بچوں کی ذہانت کی علامت ہوتی ہیں۔بعض لوگ بچوں کی شرارت کودیکھ کر یہ کہتے ہیں کہ یہ بڑا شیطان ہے، بڑا بدمعاش ہے، بڑا مکار ہے، ۔حالانکہ یہ انداز نامناسب ہے کہ معصوم بچوں کی شیطان اور بری باتوں کی طرف نسبت کر کے ان کی ذہانت کوعیب دار بنادیا جائے۔ بلکہ بچوں کو یہ کہنا چاہیے کہ ماشاء اللہ بہت ذہین بہت ذکی ہے۔اللہ تبارک وتعالیٰ اس کو حافظ بنائے، عالم، مجاہد بنائے اورامت مسلمہ کواس کی ذہانت سے نفع پہنچائے۔اگر بچوں کونسبت دینی ہوتو اچھے لوگوں کے ساتھ نسبت دی جائے۔کہیں کہ یہ وقت کا بخاری، غزالی اور رازی بنے گا، صلاح الدین ایوبی اور محمد بن قاسم بنے گا۔

# بچپن کے چند واقعات

## سالبہ کلیہ کی نقیض موجبہ جز ئیہ سے

ایک دفعہ محمد حسان غازیؒ مجھ سے مارکیٹ جانے پر اصرار کر رہے تھے۔ میں نے اس سے کہا کہ بیٹا مارکیٹ نہیں جاتے تو محمد حسان غازی شہیدؒ نے جواب دیا کہ ابو آپ فلاں دن تو مارکیٹ لے گئے تھے۔ اس نے اپنی ذہانت سے سالبہ کلیہ کو موجبہ جز ئیہ سے توڑ دیا۔

## لکڑی بھی بیکار ہے...؟

ایک دفعہ بندہ مطالعہ کر رہا تھا۔ محمد حسان غازیؒ اپنی چھوٹی بہن سے چند پتھروں پر تکرار کر رہا تھا۔ دونوں میں سے ہر ایک کا اصرار تھا کہ یہ پتھر میں نے لینے ہیں۔ میری دونوں پر نظر پڑی تو میں نے محمد حسان غازیؒ کو سمجھاتے ہوئے کہا: بیٹا پتھر بھی کوئی ایسی چیز ہے کہ اس پر جھگڑا کیا جائے۔ محمد حسان غازی شہیدؒ نے معصومانہ انداز میں مجھ سے سوال کیا۔ ابو پتھر بے کار چیز ہے؟ میں نے مطالعہ کے دوران جواب دیا۔ ہاں بے کار چیز ہے۔ اس پر جھگڑے کی کیا ضرورت ہے؟ محمد حسان غازی شہیدؒ نے فوراً کہا: ابو کیا لکڑی بھی بے کار چیز ہے؟ میں نے کہا: جی بیٹا! لکڑی بھی بے کار چیز ہے۔ محمد حسان غازی شہیدؒ نے فورا کہا: ابو پھر تو آپ نے لکڑی کی جو یہ الماریاں رکھی ہوئی ہیں یہ بھی بے کار ہوں گی، اس لئے کہ یہ بھی لکڑی سے بنی ہوئی ہیں۔ آپ نے ان کو کیوں رکھا ہوا ہے؟

## بچپن کا ایک عجیب واقعہ

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ چونکہ محمد طلحہ کے فوت ہونے کے بعد پیدا ہوئے تھے، اسلئے حضرت والدصاحب (حضرت مولانا عبد اللہ شہیدؒ) اوروالدہ صاحبہ دونوں کو بہت ہی پیارے تھے۔ والدصاحب بہت مرتبہ ان کو سفر پر ساتھ لے جاتے۔ ایک مرتبہ محمد حسان غازیؒ چلتے چلتے تھک گئے اور والدصاحب پر اصرار کیا کہ آپ مجھے اٹھالیں۔

ابا جی رحمۃ اللہ علیہ نے جب انھیں اٹھایا۔حسان نے فوراً پڑھا"**سبحان الذی سخر لنا هذا وما کنا له مقرنین**"مولانا عبداللہ شہیدؒ محمد حسان غازی شہیدؒ کے اس معصومانہ انداز سے بہت محظوظ ہوئے۔

**فائدہ:**

اگر ہم غور کریں تو معصوم بچوں پر اللہ تبارک وتعالیٰ نے عظیم احسان فرمایا ہے۔ والدین اور عزیز اقارب کے دلوں کو بچوں کے لئے مسخر کر دیا۔بچوں کے بس میں یہ نہ تھا کہ والدین کو اپنے تابع کرتے۔ذرا غور کریں گھروں میں معصوم بچے اور بچیاں عزیز وا قارب کو کیسے اپنے اشاروں پر چلاتے ہیں اور کیسے ان سے اپنے قسماقسم کے مطالبات منواتے ہیں۔معصوم بچوں کیلئے یہ اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا انعام ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنی قدرت سے والدین اور عزیز وا قارب کے دلوں کو بچوں کیلئے مسخر کر دیا۔

## میں چیک الچیک بنوں گا

والدین کو چاہیے کہ وہ بچپن میں ہی بچوں کے ذہنوں میں اعلیٰ جذبات ڈالیں اور انھیں یہ بتائیں کہ انھوں نے حافظ، عالم، مجاہد اور اعلی مقام حاصل کرنے ہیں۔ بندہ کی عادت رہی کہ بچوں کے بارے میں خود بھی یہی خواہش رکھتا کہ میرا بچہ یا بچی حافظ، حافظہ یا عالم، عالمہ بنے گا اور ان سے بھی بار بار یہ کہلواتا کہ بیٹا کہو میں عالم بنوں گا، شیخ الحدیث بنو گا۔محمد حسان غازیؒ کو میں نے یہ بات سکھلائی کہ اگر تم سے کوئی پوچھے کہ تم کیا بنو گے۔تم یہ کہو کہ میں شیخ الحدیث بنوں گا اور مجاہد بنوں گا۔

ایک مرتبہ گاڑی میں وہ اپنے دادا اور دادی جان کے ساتھ سفر کر رہا تھا کہ دادا جان نے پوچھا بیٹا تم کیا بنو گے۔محمد حسان غازی شہیدؒ نے طوطلی زبان میں جواب دیا میں چیک الچیک بنوں گا۔دادا جان کو بات سمجھ نہ آئی پھر دوبارہ پوچھا تو محمد حسان غازیؒ کا وہی جواب

تھا۔ ابا جی نے بعد میں مجھ سے پوچھا یہ کیا کہہ رہا ہے۔ میں نے کہا ابا جی یہ کہہ رہا ہے کہ میں شیخ الحدیث بنوں گا۔

## گانے بند کردو

ایک مرتبہ بندہ حضرت ام حسان صاحبہ، محمد حسان غازیؒ اور بیٹیوں کولیکر F/8-2 سے لال مسجد جانے کیلئے بس پر سوار ہوا تو بس والے نے گانے لگا دیئے۔ محمد حسان غازی فوراً اپنی سیٹ سے اٹھا اور ڈرئیور کی طرف بڑھا۔ ڈرائیور کے پاس جا کر آہستہ سے کوئی بات کہی اور ڈرائیور نے گانے بند کر دیئے۔ واپسی پر میں نے محمد حسان غازی سے پوچھا کہ حسان آپ نے ڈرائیور کو کیا کہا۔ محمد حسان غازی نے جواب دیا میں نے ڈرائیور کو کہا کہ گانے بند کر دو اللہ تبارک وتعالیٰ ناراض ہوتے ہیں۔ مجھے اسکی اس بات سے بہت خوشی ہوئی کہ ہمارے کہے بغیر خود ہی حسان کے اندر ایسا جذبہ موجزن ہوا۔ جس نے اسکو اس بات پر مجبور کیا کہ اس نے ڈرائیور سے گانا بند کرا دیا۔ حسان شہید کی عمر اس وقت پانچ سال کے قریب تھی۔

## ماہر نفسیات کی رائے

لال مسجد میں خطابت سے پہلے بندہ مسجد مجددیہ F-8/2 پارک روڈ میں تیرہ سال خطیب رہا۔ میرے بچوں کا بچپن وہیں گزرا۔ حسان غازی کی عمر سات سال کے لگ بھگ ہوگی، مسجد میں ایک ماہر نفسیات آیا، نماز پڑھنے کے بعد وہ کافی دیر مسجد میں بیٹھا رہا اس نے حسان غازی شہیدؒ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مجھ سے سوال کیا کہ یہ کس کا بچہ ہے؟ میں نے کہا یہ میرا بیٹا ہے۔ اس نے کہا میں ماہر نفسیات ہوں۔ اس بچے کی کیفیت یہ بتلا رہی ہے کہ یہ انتہا درجہ کا ذہین ہے اور اسکو اللہ تبارک وتعالیٰ نے بڑی استعدادوں سے نوازا ہے۔ اس کی تربیت کرنا آپ کیلئے بہت مشکل ہوگا، لیکن اگر آپ

نے اس کی صحیح تربیت کر لی تو یہ ایک عظیم انسان بنے گا۔ بڑے کارنامے سرانجام دے گا۔ بات واقعی ایسی تھی کہ حسان کی تربیت بہت مشکل تھی۔ وہ بلا کا ذہین تھا۔ وہ منطق پڑھے بغیر منطقی انداز میں بات کرتا تھا اور اس کو مطمئن کرنا بہت ہی مشکل تھا۔ بڑے دلائل کے بعد وہ مطمئن ہوتا تھا۔ اس نے سانحہ لال مسجد کے دوران بارود اور آگ کی بارش میں ایک ہفتے کے دوران جس جرأت اور استقامت کیساتھ وقت گزارا اور ہر ایک ساتھی کے پاس پہنچ کر اس کو ہمت اور استقامت کی تلقین کی یہ سب اللہ تبارک وتعالیٰ کا ان پر انعام تھا۔ پھر جرأت اور استقامت کی تصویر بن کر 10 جولائی 2007ء دوپہر کو شہادت سے سرفراز ہو کر دارفناء سے دارالبقاء کی طرف کوچ کر گیا۔ **انا لله و انا اليه راجعون اللهم ارفع درجته فی جنةالفردوس واجمع معهم فی جنةالفردوس .**

## سنجیدگی

مولانا محمد حسان غازیؒ شہید بچپن میں خوب شرارتیں کرتا لیکن شرارتوں کا بھی ایک خاص انداز تھا۔ شرارتیں ایسی ہوتی تھیں کہ کسی کو تکلیف نہ ہوتی۔ کسی سے لڑتا نہیں تھا، کسی کو مارتا نہیں تھا، کسی کی طرف سے بھی یہ شکایت نہ آئی کہ محمد حسان غازیؒ نے ہمارے بچے کو مارا ہے، لیکن معصومانہ انداز میں خوب شرارتیں کرتا اور خوب باتیں کرتا۔ عمر کے بڑھنے کے ساتھ ساتھ اس میں انتہادرجے کی سنجیدگی آتی چلی گئی۔ پھر اپنے دادجان (حضرت مولانا محمد عبداللہ غازی شہیدؒ) کی شہادت کے بعد بالکل خاموش طبع ہو گیا تھا۔ اسکے بعد شہادت تک انتہائی سنجیدہ زندگی گزاری، باتیں بہت کم کرتا اور اکثر سوچتا رہتا تھا۔

## دائم الفکر متواصل الاحزان

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں آتا ہے: ”**کان دائم الفکر متواصل**

الاحزان“ ۔آپ ﷺ ہمیشہ غمزدہ اور فکرمند رہتے ،مولانا محمد حسان غازیؒ کی بھی یہی صفت تھی کہ ہمیشہ غمزدہ اور پریشان رہتے تھے، بولتے بہت کم تھے۔ یہاں تک کہ کم گوئی کی وجہ سے ان کی بہنیں حسان سے مزاح کیا کرتی تھیں کہ حسان بھائی اسلئے کم بولتے ہیں کہ بولنے سے ان کے پیسے خرچ ہوتے ہیں۔

## لڑائی جھگڑے سے اجتناب

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ چونکہ انتہائی سنجیدہ اور کم گو تھے،اسلئے لڑائی جھگڑوں سے بہت اجتناب کرتے تھے، خاندان کے آپس کے جھگڑے ہوں یا دوستوں کیساتھ جھگڑے، محمد حسان غازی شہید کی زندگی ان جھگڑوں سے کوسوں دور تھی، کبھی کسی دوست، ہم سبق کی طرف سے کوئی بداخلاقی اور جھگڑے کی شکایت موصول نہ ہوئی۔ وہ ہر ایک کیلئے پیار ومحبت کے مجموعہ تھے۔

## صلہ رحمی اور سچ کے مصداق

مولانا محمد حسان غازیؒ کی چھوٹی پھوپھی عزیزہ بہن نبیلہ کہتی ہیں کہ ایک مرتبہ کسی بات پر حضرت ام حسان صاحبہ اور میری کچھ دنوں کیلئے کچھ دوری پیدا ہوگئی۔جس کا علم محمد حسان غازیؒ کو بھی ہوگیا۔اس کے باوجود محمد حسان غازیؒ مسلسل میرے گھر آتے رہے اور کافی دیر گھر میں بیٹھا کرتے۔ اسی دوران والدہ صاحبہ کا موبائل پر فون آجاتا۔اپنی امی جان کا نمبر دیکھتے ہی فوراً گھر سے نکل جاتے۔امی جان پوچھتیں کہ بیٹا کہاں ہو؟ تو جواب دیتے کہ امی میں باہر ہوں تھوڑی دیر میں آجاؤں گا۔اس سے محمد حسان غازیؒ کی سمجھداری اور ذہانت ٹپکتی ہے کہ پھوپھی کے گھر آنا جانا بھی نہیں چھوڑا اپنے امی کے فون آنے پر گھر کے اندر سے جواب دیکر جھوٹ بھی نہ بولا۔ بلکہ باہر نکل کر یہ جواب دیا کہ

میں باہر ہوں۔امی جان کو یہ بھی نہ کہا کہ میں پھوپھی کے گھر میں ہوں تا کہ امی جان کی طبیعت پر بوجھ نہ ہو۔محمد حسان غازی شہیدؒ کے اس چھوٹے سے واقعے سے بچوں کیلئے ایک بہت بڑا اسبق ملتاہیکہ بچوں کو بڑوں کے جھگڑوں میں نہیں پڑنا چاہیے اور جھوٹ سے بھی بچنا چاہیےاورایسی باتوں سے بھی بچنا چاہیےجن سے بڑوں کے دل میں بوجھ پیدا ہو۔

## عاجزی اور تواضع کے پیکر

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کو اللہ تبارک وتعالیٰ بہت ساری صفات کیساتھ عاجزی اور تواضع کی صفت بھی عطا فرمائی تھی انتہائی عاجزانہ زندگی تھی طبیعت میں کوئی فخر ومباحات نہ تھی جامعہ فریدیہ میں رہتے ہوئےکسی کوبھی یہ احساس نہ ہونے دیا کہ وہ مہتمم کے بیٹے ہیں۔جامعہ فریدیہ کے اساتذہ بھی ان کی تعریف کرتے ہیں کہ محمد حسان غازی شہیدؒ نے عاجزانہ زندگی بسر کی۔جامعہ کے کسی حکم کو ماننے میں لیت ولعل نہ کیااوراساتذہ کوشکایت کا موقع نہ دیا۔اپنے ساتھیوں کیساتھ گفتگواورنشست برخاست میں بھی ان کی عاجزی ٹپکتی تھی،بعض اوقات بعض لوگ سخت باتیں بھی کہہ دیتے تھے۔وہ بڑے حوصلے سے ان باتوں کو برداشت کرتے۔کسی کی سخت بات کا جواب سخت انداز میں نہ دیتے۔

## بسطتاًفی العلم و الجسم کا مصداق

دس سال کی عمر کے بعد مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کا جسم کافی بھاری ہوگیااورجسم میں موٹاپا آ گیا لیکن قد ابھی کافی چھوٹا تھااسلئے موٹاپا زیادہ معلوم ہوتا تھا۔بعض اوقات موٹاپاطبعی بھی ہوتا ہےاور کھانے پینے کے علاوہ بھی موٹاپے کی وجوہات ہوتی ہیں،لیکن ہمار ے معاشرے میں کسی کا تھوڑا سا جسم بھی بھاری ہوجائے تو لوگ اس کو عجیب نظروں سے دیکھتے ہیں۔وہ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ بہت زیادہ کھاتا پیتا ہے۔مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ

کیساتھ بھی ایسا ہی ہوا۔ باوجود اس کے کہ وہ بہت زیادہ کھاتے پیتے نہ تھے لیکن طبعی طور پر ان کا جسم بھاری ہوگیا۔ خاندان میں اکثر مختلف انداز سے ان کے موٹاپے کا ذکر ہوتا اور خصوصاً دسترخوان پر اکثر طنزیہ نصیحتیں شروع کردی جاتیں۔ مولانا محمد حسان غازی شہید ؒ کی طبیعت پر یہ باتیں انتہائی گراں گزرتیں لیکن وہ جواب میں کچھ نہ کہتے۔ کبھی کبھی فرطِ غم میں رو دیا کرتے اور کہتے کہ مجھے لوگوں کا یہ انداز قطعاً پسند نہیں ہے کہ کھانے کی دسترخواں پر طنزیہ نصیحتیں اور مختلف اوقات میں طنز کے انداز میں نصیحتیں کرنا شروع کردیتے ہیں۔ جس سے دوسرے کا دل چھلنی ہوجاتا ہے۔ آج کل عام طور پر یہ طریقہ ہماری زندگیوں کا حصہ بن چکا ہے۔ نصیحت اسے کہتے ہیں کہ کسی کو علیحدگی میں پیار ومحبت سے کوئی بات سمجھائی جائے۔ سب کے سامنے دوسرے کا دل چھلنی کرنا اور طنزیہ نصیحتیں کرنا پھر اگلا محسوس کرجائے تو اس پر یہ کہنا ہم تو نصیحتیں کررہے تھے۔ تم نصیحت کو سن نہیں سکتے تمہارے اندر اتنا حوصلہ نہیں اس سے زندگیاں بنتی نہیں بلکہ بگڑ جاتی ہیں۔ الحمدللہ میں نے ہمیشہ کوشش کی کہ بچوں کو پیارے نداز میں نصیحت کروں سب کے سامنے سخت انداز میں نہ ڈانٹوں۔ طنزیہ نصیحتوں یا سب کے سامنے سخت انداز میں نصیحتوں سے انتہائی کوفت اور اذیت ہوتی ہے۔ یہ کونسا سمجھانے کا انداز ہے میں سمجھتا ہوں محمد حسان غازی کیلئے یہ موٹاپا آزمائش تھا۔ کچھ سالوں کے بعد اللہ تعالیٰ نے محمد حسان غازی شہیدؒ پر اپنا فضل فرمایا۔ چند ہی سالوں میں ان کا قد چھ فٹ سے اوپر چلا گیا ان کا موٹاپا قد کی طوالت کی وجہ برا معلوم نہ ہوتا تھا بلکہ اچھا معلوم ہوتا تھا لیکن کچھ عرصہ بہت طعن وتشنیع کا نشانہ بنے۔ اللہ تبارک تعالیٰ اس تکلیف کی بناء پر انکی مغفرت فرمائے اور درجات بلند فرمائے۔ آمین۔

## سادگی پسند

حضور ﷺ نے فرمایا: **ان البذاذة من الایمان** ۔ سادگی ایمان کا حصہ ہے

مولانا محمد حسان غازیؒ کی زندگی انتہائی سادہ تھی اور وہ تکلفات سے دور تھے۔ مذکورہ حدیث کے مصداق تھے جیسے کپڑے ملتے پہن لیتے کبھی کپڑوں کے سلسلے میں کوئی مطالبہ نہ کرتے جیسے کپڑے میسر آتے پہن لیتے، کوئی مطالبہ نہ کرتے کپڑوں پر داغ دھبے لگ جاتے دھونے کے باوجود اگر وہ داغ نہ اترتے تو پھر بھی وہی داغدار کپڑے پہن لیتے۔

## بلند ہمتی

مولانا محمد حسان غازی بہت ذہین تھا اسلئے اکثر ممتاز نمبروں میں یا پوزیشن لیا کرتا تھا ایک مرتبہ امتحان کا نتیجہ نکلا محمد حسان غازی نتیجہ سن کر گھر آ گیا وہ دن گزر گیا اور دوسرا دن بھی آ گیا میرے ذہن میں آیا کہ نتیجہ تو نکل گیا محمد حسان غازی نے نتیجہ نہ بتلایا۔ میں نے پوچھا حسان نتیجہ کیسا رہا؟ کہنے لگا اچھا رہا پھر تھوڑی دیر خاموشی کے بعد میں نے کہا کوئی پوزیشن نہیں لی؟ کہا ابو میں اول آیا ہوں۔ میں نے کہا بیٹے کل نتیجہ نکلا ہے اور آپ کل سے گھر آئے ہو۔ کسی کو بتلایا نہیں کہ میں اول آیا ہوں۔ حسان نے جواب دیا ابو کوئی خاص بات تو نہیں تھی جو میں بتلاتا۔ اس سے محمد حسان غازی شہیدؒ کی بلند ہمتی کا اندازہ ہوتا ہے۔ عام طور پر بچے پوزیشن لینے پر خود خوشی مناتے ہیں اور سب کو خوشی خوشی اپنے پوزیشن لینے کے بارے میں بتلاتے ہیں اور مبارک بادیں وصول کرتے ہیں، بلکہ عزیز اقارب سے کہتے ہیں کہ اس خوشی میں آپ مجھے کیا لے کر دیں گے اور ایک محمد حسان غازی تھا کہ جس کی فطری پرواز اتنی بلند تھی کہ اس کیلئے پوزیشن لینا کوئی خاص بات بھی نہ تھی۔

## قناعت پسندی

حضرت مولانا محمد حسان غازی صبر کا مادہ بہت زیادہ تھا اسلئے جو حالات بھی آتے تو خندہ پیشانی سے اس قبول کرتے کبھی کوئی شکوہ نہ کرتے اس طرح مالی اعتبار سے تنگی آتی کبھی اس کا اظہار نہ کرتے پیسوں کا مطالبہ نہ کرتے۔ میں بار بار کہتا بھی رہتا کہ بیٹے پیسے نہ

ہوں تو مجھے بتلا دیا کرو لیکن اس کے باوجود محمد حسان غازی کبھی نہ بتلاتے۔ شاید اس کو مالی حالات کا علم تھا کہ جامعہ فریدیہ اور جامعہ سیدہ حفصہ شہیدہ کی شاخوں میں ایک عرصے سے اکثر مالی حالات انتہائی کمزور اور فقر فاقے چلتے۔ حضرت والد کی شہادت کے بعد حالات اور کمزور ہو گئے تو بندہ نے والد صاحب کی شہادت کے بعد تنخواہ وصول نہ کی 2004ء میں مجھ پر اور علامہ عبد الرشید غازی پر مقدمات بنے تو علامہ غازی اور میری سرکاری نوکریاں ختم کر دی گئیں اور تنخواہیں بند کر دی گئیں۔ چونکہ خاندانی طور پر ہمارا خاندان انتہائی غریب ہے والد صاحب نے نہ کوئی زمین چھوڑی نہ ہی جائیداد اور نہ تجارت۔ اسلئے گھریلو حالات مالی اعتبار سے سخت رہتے تھے۔ مولانا محمد حسان غازی شہید کو ان حالات کا علم تھا اس وجہ سے کبھی پیسوں یا کسی اور چیز کا مطالبہ نہ کرتے بلکہ چپکے چپکے چھوٹی موٹی تجارت کرتے جو سبقوں پر اثر نہ ڈالتی اور اپنا کام چلاتے۔

## سخاوت کا یہ عالم

جامعہ کے پرانے خدمت گزار محترم منظور حسین صاحب کہتے ہیں کہ مولانا محمد حسان شہید ایک مرتبہ کھانے پینے کی کچھ چیزیں شاپر میں ڈالے گھر کی طرف جا رہے تھے میں نے بطور دل لگی کے حسان سے کہا آپ کے ہاتھ میں کیا ہے مجھے دے دو تو مولانا محمد حسان غازی نے فوراً مسکرا کر میرے ہاتھ میں شاپر پکڑا دیا اور آگے چل پڑے۔ میں نے پیچھے سے آواز دیکر کہا حسان میں نے مزاح کیا تھا اپنی چیزیں واپس لے لو۔ میں نے آگے بڑھ کر حسان کی چیزیں اس کو واپس کر دیں اور اس کی ایثار و قربانی کو دیکھ کر میری محبت میں اور اضافہ ہو گیا۔

## مولانا ظفر علی کا واقعہ

دار العلوم کراچی کے فاضل مولانا ظفر علی ہمارے علاقے کے رہنے والے ہیں۔

مجاہد ساتھی ہیں۔ وہ ایک مرتبہ اسلام آباد آئے اور محمد حسان غازی کیساتھ بیٹھے تھے۔ باتوں باتوں میں انہوں نے ذکر کیا کہ مجھے موبائل کی شدید ضرورت ہے تو مولانا محمد حسان غازی نے جیب سے موبائل نکال کر فوراً مجھے ہدیے کے طور دیدیا اللہ تعالیٰ نے موصوف کو اور بہت ساری صفات کیساتھ ساتھ سخاوت کے صفت سے بھی خوب نوازا تھا۔ دوستوں کو ہدایا خوب دیا کرتے اور ان کی دعوت کیا کرتے تھے۔

## ہمدردی اور غمخواری کا جذبہ

2005ء میں شدید زلزلہ آیا بہت سارے علاقے انتہائی متاثر ہوئے علامہ عبدالرشید غازی شہیدؒ نے القاسم فاؤنڈیشن کے پلیٹ فارم پر ان لوگوں کے امداد اور تعاون کا ایک وسیع سلسلہ شروع کیا اور کرڑوں روپے ان متاثرین میں تقسیم کیے اور ان متاثرہ علاقوں کی طرف رضارکار طلباء روانہ ہوئے تو مولانا محمد حسان غازی شہید والدہ صاحبہ سے شدید اصرار کر کے اجازت لی اور بالاکوٹ کے کمیپ میں جا کر مقیم ہو گئے اور کمیپ سے سامان اٹھا اٹھا کر دور دراز پہاڑوں پر سفر کرتے خوردونوش اور دیگر ضروریات زندگی کا سامان متاثرین کو پہنچاتے بعض پہاڑی علاقوں میں زلزلہ سے پہاڑ پھٹ گئے تھے اور بہت بڑے غار بن چکے تھے اور زلزلہ کی جھٹکے مسلسل آرہے تھے شدید خوف ہراس کی کیفیت تھی اس کے باوجود متاثرین درد غم کو اپنا غم سمجھتے ہوئے بالا خوف خطر ایک مہینے سے زائد بالاکوٹ کیمپ میں قیام کیا ایک مرتبہ پہاڑ سے گرے شدید چوٹیں آئیں تو گھر میں بالکل نہ بتلایا کافی دنوں کے بعد پانچہ کچھ اوپر ہو گیا تو زخم نظر آئے والدہ نے پوچھا یہ کیا ہوا کہا میں بالاکوٹ میں پہاڑ سے گر گیا تھا یہ زخم آئے تھے پوچھا مجھے کیوں نہ بتلایا کہا اس ڈر سے آپ دوبارہ جانے سے روک دیں گی القاسم فاؤنڈیشن کے کمیپ میں روزانہ متاثرین کی بڑی تعداد آتی متاثرین کی آڑ میں غیر متاثرین بھی آجاتے اور ان کا شدید اصرار

ہوتا کہ ہمارے ساتھ بھی تعاون کیا جائے تعاون نہ کرنے پر بہت برا بلا کہتے تو محمد حسان غازی کے ساتھی کہتے ہیں چونکہ مولانا محمد حسان غازی ہی نگران تھے اور تعاون نہ کرنے پر مختلف عورتیں اور مرد حسان کو بہت برا کہتے اور محمد حسان غازی انتہائی سنجیدگی اور متانت سے صبر کرتے اور ان کو یہ بتلاتے کہ ہماری یہ مجبوری ہے ہم نے ایک طریقہ کار وضع کیا ہے کہ ہمارے ساتھی متاثرین کے پاس پہنچ کر ان کی حالت کو دیکھ کر پرچی تقسیم کرتے ہیں اور ہم ان پرچیوں کی بنیاد پر مرکز سے تعاون کرتے ہے غرض یہ کہ تمام معاملات انتہائی صبر استقامت کیساتھ نبھاتے۔

## مولانا محمد حسان غازی شہید کا جذبہ رحم

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ الحمد للہ انتہائی ذہین اور محنتی تھے۔ اس لئے ہمیشہ پوزیشن لیتے یا ممتاز نمبروں میں پاس ہوتے۔ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی عادت یہ تھی کہ وہ کبھی اپنا نتیجہ نہ بتلاتے۔ ایک مرتبہ وہ ایک کتاب میں فیل ہو گئے لیکن گھر میں کسی کو نہ بتلایا۔ کسی ذریعے سے حضرت ام حسان صاحبہ کو معلوم ہوا کہ حسان ایک کتاب میں فیل ہو گیا ہے۔ انہوں نے اس چیز کا ذکر مجھ سے کیا تو مجھے بھی تشویش ہوئی۔ میں نے دفتر تعلیمات میں ایک استاد کے ذمے لگایا کہ حسان کا یہ پرچہ نکال کر نمبر چیک کریں۔ اس استاد نے پرچہ نکال کر مجھے دکھایا تو الحمد للہ اس کتاب میں وہ اچھے نمبروں میں پاس تھا۔ لیکن غلطی سے حسان کے نمبر کسی اور طالب علم کے نمبروں میں لگ گئے تھے اور وہ طالب علم جو کہ اس کتاب میں فیل تھا اس کے نمبر حسان کے نتیجہ میں لگ گئے تھے۔ بہر حال باہر نتیجے میں تبدیلی کر دی گئی اور مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اس کتاب میں پاس ہو کر ممتاز نمبروں میں چلے گئے۔ وہ طالب علم اس کتاب میں فیل ہو کر مجموعی طور پر فیل ہو گیا۔ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ نے اپنی والدہ سے کہا: امی جان آپ نے اچھا نہیں کیا۔ میں تو ویسے ہی مجموعی

اعتبار سے پاس ہی تھا لیکن آپ نے نمبروں کی جو تحقیق کرائی۔اس کی وجہ سے وہ بے چارہ طالب علم فیل ہو گیا۔اس کا کتنا دل دکھا ہو گا کہ وہ پاس ہو کر فیل ہو گیا۔اس واقعے سے مولانا محمد حسان غازی کی بلند ہمتی اور خدا ترسی کا اندازہ ہوتا ہے۔اللہ رب العزت طلباء و طالبات کو ایسے ہی بلند جذبے اور قربانی کا جذبہ نصیب فرمائے۔

## مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کا شفقت و پیار

ایک مرتبہ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ مدرسے سے آیا تو اس کا چہرہ خون سے بھرا ہوا تھا۔ میں نے جب دیکھا تو اس سے پوچھا کہ بیٹا کیا ہوا۔ وہ کہنے لگا کہ ابو کچھ بھی نہیں بس۔ایک طالب علم غلطی سے امتحانی گتا لہرا رہا تھا کہ اس کے اوپر کا لوہا میری آبرو کے قریب آ لگا، اس سے زخمی ہو گیا ہوں۔میں فوری طور پر حسان کو ہسپتال لے گیا تو اس کو کئی ٹانکے لگے۔محمد حسان غازی شہیدؒ نے اس واقعے پر کوئی برہمی کا اظہار نہ کیا اور نہ یہ کہا کہ اس طالب علم نے میرے ساتھ زیادتی کی ہے۔اس کو آپ ڈانٹیں یا اس کی آپ سرزنش کریں۔ بلکہ اس طالب علم کا دفاع کیا کہ ابو اس سے غلطی سے ایسا ہو گیا ہے۔اسے آپ کچھ مت کہیں۔

## مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کا اوپر والی منزل میں رہنا:

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کا جسم چونکہ قدرے بھاری تھا اس لئے ان کو گرمی بہت زیادہ لگتی تھی۔ جامعہ فریدیہ میں جب ہر سال کمروں کی تقسیم ہوتی تو مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کو دار عمرؓ کی اوپر والی منزل میں جگہ ملتی تھی۔مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ نے کبھی بھی اس سلسلے میں مجھ سے شکوہ نہیں کیا اور نہ ہی ناظم دارالاقامہ کے لئے سفارش کروائی۔وہ صبر و تحمل کے ساتھ سخت گرمی میں بھی آخری منزل کے کمرے میں گزارا کرتے رہے۔ مجھے بعض اساتذہ نے توجہ دلائی کہ آپ ناظم دارالاقامہ سے محمد حسان غازی شہیدؒ کے لئے

سفارش کریں کہ وہ ان کو نچلی منزل میں جگہ دے دیں۔ میں نے ان سے کہا کہ جامعہ کے سارے بچے میرے بچے ہیں اس لئے میرا دل نہیں چاہتا کہ حسان کو نیچے کسی کمرے میں جگہ دے دی جائے اور اس کی جگہ اوپر والی منزل میں کسی اور طالب علم کو بھیج دیا جائے۔

## اپنے ساتھیوں کی فکر

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اپنے ساتھیوں کی خوب فکر کیا کرتے تھے اور ساتھیوں پر رہائشی کمروں کی چیزوں کا بوجھ کم سے کم ڈالتے تھے۔ وہ ہر سال اپنے کمرے کے پردے، کولر اور دیگر اشیاء کے لئے رقم کا انتظام کر کے بڑے اہتمام سے ان چیزوں کو خریدتے۔ اس کے علاوہ بھی اپنے ساتھیوں کے ساتھ ہر قسم کا تعاون کرتے تھے۔ جمعرات کے دن اکثر غریب طلبہ کی دعوت کیا کرتے اور ان کے لئے والدہ اور بہنوں سے بڑے اہتمام سے کھانا پکوایا کرتے تھے۔

## سخاوت وقربانی کا انوکھا انداز:

حضرت ام حسان صاحبہ کہتی ہیں کہ حسان ابھی درجہ متوسطہ کا طالب علم تھا کہ مجھے معلوم ہوا کہ محمد حسان غازی شہیدؒ کے پاس بستر نہیں ہے۔ حسان سردیوں کے موسم میں ایک چادر میں خاموشی سے لیٹ جاتا ہے۔ میں نے محمد حسان غازی شہیدؒ کو بلایا اور اس سے پوچھا کہ بیٹا تمہارا بستر کہاں گیا۔ محمد حسان غازی شہیدؒ نے جواب دیا امی جان بستر کی کسی کو شدید ضرورت تھی۔ میں نے بستر اس کو دے دیا۔ آپ کو میں نے اس لئے نہیں بتایا کہ آپ پریشان نہ ہو جائیں۔ غرض یہ کہ ایک مہینے کے بعد والدہ کو پتہ چلا کہ حسان سردی کی راتوں میں ایک چادر کے اندر سوتا ہے۔

## حسان کا ایک تربیت کورس میں پوزیشن لینا:

حضرت ام حسان صاحبہ کہتی ہیں کہ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ نے ایک کورس

میں داخلہ لیا اور اس کے امتحان میں پوزیشن حاصل کی۔ لیکن گھر میں کسی کو بھی نہ بتلایا۔ شہادت کے بعد اس کی جو کتابیں ملیں، ان کتابوں میں اس کورس کا سٹیفکیٹ موجود تھا۔ جس کورس میں اس نے پوزیشن لی تھی۔ اس کی والدہ فرماتی ہیں کہ اس بارے میں اس نے مجھے کبھی نہ بتلایا۔

## خوبصورت لکھائی

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ نے ہر میدان میں خوب محنت کی۔ اسی طرح لکھائی کے میدان میں بھی اس نے خوب محنت کی۔ اس نے بعض اساتذہ سے خطاطی سیکھی۔ اس لئے محمد حسان غازی شہیدؒ کا خط بہت ہی پیارا تھا۔

## حرمین شریفین کی زیارت کی سعادت:

اللہ تبارک وتعالیٰ نے مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ پر خصوصی احسان فرمایا کہ تھوڑی سی عمر میں ہی ان کو تین مرتبہ حرمین شریفین کی زیارت کا شرف حاصل ہوا۔ انہوں نے تین عمرے کئے۔ پہلا عمرہ تو کافی چھوٹی عمر میں کیا۔ پہلا عمرہ اپنے دادا جان حضرت مولانا محمد عبداللہ شہیدؒ کی گود میں کیا۔

## حساب دانی

حضرت ام حسان صاحبہ کہتی ہیں کہ میں ایک مرتبہ راولپنڈی سے جامعہ حفصہ شہیدہؓ کے لئے ستر ہزار سے کچھ اوپر کا سامان خرید کر لائی۔ جب میں حساب کرنے بیٹھی تو یوں لگ رہا تھا جیسے میں نے ایک لاکھ سے زائد رقم خرچ کی ہے۔ جبکہ سامان ستر ہزار سے کچھ اوپر کا تھا۔ میں کافی دیر سے بیٹھی حساب کر رہی تھی۔ لیکن حساب برابر نہیں ہو رہا تھا۔ میری پریشانی بڑھتی جا رہی تھی۔ جب مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ نے مجھے دیکھا تو پوچھا کہ امی جان آپ کیوں پریشان ہیں۔ میں نے اس کو مسئلہ بتلایا۔ اس نے کہا کہ آپ ساری چیزوں کے بل مجھے دے دیں اور

بتائیں کہ آپ کے پاس کتنی رقم تھی اور اب کتنی بچی ہوئی ہے۔ میں نے سارے بل اسے دے دیئے۔ دس منٹ بھی نہ گذرے تھے اس نے سارا حساب برابر کر کے میرے سامنے رکھ دیا۔

## اگر ممکن ہو!

حضرت ام حسان صاحبہ فرماتی ہیں کہ ایک مرتبہ محمد حسان غازی شہیدؒ آ کر دو زانوں ہو کر میرے سامنے بیٹھ گیا اور بڑے ادب سے کہنے لگا کہ مالی حالات کی پریشانی کا مجھے علم ہے لیکن میرے جوتے بہت زیادہ پھٹ چکے ہیں۔ اب استعمال کے قابل نہیں رہے اگر ممکن ہو تو مجھے پیسے دے دیں۔ آج کل کے بچوں کو اس انداز پر غور کرنا چاہیے کہ وہ کتنی چیزوں کے بارے میں والدین کو پریشان کرتے ہیں اور پیسے لینے کے لئے ضد کرتے ہیں۔ لیکن حسان شہیدؒ کا دوزانو بیٹھ کر یہ جملہ ''اگر ممکن ہو!'' کہنا اپنے اندر بہت بڑا سبق رکھتا ہے۔

## کتابوں کی حفاظت اور کاپی بنانے کا اہتمام

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اپنی کتابوں کی بہت زیادہ حفاظت کرتے تھے اور انہیں صاف ستھرا رکھتے تھے۔ اکثر جو سبق پڑھتے اس سبق کی کاپی بہت ہی خوبصورت انداز میں لکھا کرتے تھے۔

## قربانی کے جانور لانے کے لئے خوب سعی:

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کے اندر قربانی کا بہت زیادہ جذبہ تھا۔ ان کو خصوصاً وہ کام پسند تھے جن میں خوب جدوجہد و جانفشانی ہو۔ ہر سال عیدالاضحیٰ کے موقع پر لال مسجد و جامعہ فریدیہ میں اجتماعی قربانی کی ترتیب بنائی جاتی ہے۔ اجتماعی قربانی کے لئے جانوروں کی خریداری اور ان کو سنبھالنا ایک انتہائی مشکل کام ہوتا ہے۔ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ

ان دونوں کاموں میں خوب بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے تھے۔ سارا دن جانوروں کی خریداری میں لگاتے۔ شام کو واپس آ کر ان کو سنبھالتے۔ یہ ساری محنت صرف اور صرف اللہ کی رضا کی خاطر کرتے۔ حالانکہ جو حضرات جانوروں کی خریداری اور نگرانی کرتے ان کو جامعہ کی طرف سے ایک مناسب رقم دی جاتی۔ لیکن محمد حسان شہیدؒ نے اس معاملے میں کبھی بھی رقم نہ لی۔

## قربانی والے جانوروں سے پیار

قربانی والے جانوروں سے بہت زیادہ پیار کرتے۔ اپنے گھر کے لئے ہمیشہ خوبصورت جانور خریدنے کی کوشش کرتے۔ ایک مرتبہ ایک آدمی سے ایک خوبصورت جانور خریدا۔ اس آدمی نے اس بیل کو پیار کرتے ہوئے کہا کہ یہ میرے گھر کا بیل ہے اس لئے اس کا خوب خیال کرنا۔ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ نے فوراً اس بیل کو پیار کیا اور اس سے کہا کہ انشاء اللہ میں اس کا خوب خیال کروں گا۔ جب گھر لے کر آئے تو وہ بیل چارہ نہ کھاتا تھا۔ تو محمد حسان غازی شہیدؒ نے اس بیل کو پیار سے مانوس کیا۔ آدھا پونہ گھنٹہ اس کو اپنے ہاتھ میں لے کر چارہ کھلایا۔

## قربانی کے جانوروں کو تنگ کرنے اور مارنے سے منع کرنا

ایک مرتبہ ایک جانور کو لایا گیا۔ وہ بہت ہی اکھڑ مزاج تھا۔ وہ طلبہ سے لڑتا تھا۔ کئی طلبہ نے ڈنڈے لے کر اس کو مارنا شروع کر دیا۔ جب مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کو پتہ چلا تو وہ فوراً وہاں تشریف لے گئے۔ ان سے کہا کہ یہ جانور ہے ناسمجھ ہے۔ یہ یہاں نیا نیا آیا ہے اس لئے پریشان ہے۔ اس کو مارو مت بلکہ اس کو کھلاؤ پلاؤ تو یہ مانوس ہو جائے گا۔ ایک طالب علم کو وہاں نگران مقرر کر دیا تا کہ اس کو کوئی نہ مارے۔

## بڑوں کا ادب

ایک مرتبہ جامعہ حفصہ شہیدہ پر پولیس کا چھاپہ پڑا۔ سارے طلبہ میں غم وغصہ پیدا ہوا۔ طلباء ڈنڈے وغیرہ لے کر باہر نکلے اور پولیس کی طرف بڑھ رہے تھے۔ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کے پھوپھا محترم خالد صاحب یہ کہتے ہیں کہ میں نے حسان کو دیکھا کہ ساتھیوں سمیت ڈنڈہ لے کر پولیس والوں کی طرف بڑھ رہا ہے۔ میں نے فوراً مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کو ڈانٹا کہ حسان آرام سے واپس چلے جاؤ۔ میں نے دیکھا کہ حسان فوراً اپنا رخ پھیر کر مدرسے کی طرف واپس چل پڑا۔ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اس طرح بڑوں کا حکم ماننے سے میں بہت متأثر ہوا۔

## اپنے بیٹے کو بچالو

تقریباً 9 جولائی کو میرے پاس بڑے افسران آئے اور مجھ سے کہنے لگے کہ آپ کا ایک ہی بیٹا ہے۔ آپ اس کو بچانے کی کوشش کریں۔ آپ اس کو فون کر دیں کہ وہ باہر نکل آئے۔ ہم اس کو بحفاظت نکال لیں گے۔ میں نے ان کو جواب دیا کہ مجھے تو اپنے بچ جانے کا غم ہے۔ اگر تم مجھے ابھی چھوڑ دو تو میں باہر رہنے سے زیادہ جامعہ سیدہ حفصہ میں رہ کر شہید ہو جانے کو ترجیح دوں گا۔ میں قطعاً فون نہیں کروں گا۔ آج اگر میرے سو بیٹے بھی ہوتے تو میں انہیں دین اسلام کی خاطر قربان ہونے دیتا۔

## قبر مبارک

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی قبر مبارک H-11 کے مبارک قبرستان میں ہے۔ جہاں لال مسجد کے شہیدوں کی ایک بڑی تعداد آرام فرما رہی ہے۔

## مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اوران کے برادر نسبتی

مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی نسبت جامعہ حفصہ شہیدہ کی ایک انتہائی نیک صالحہ متقیہ استانی بنت اشرف کے ساتھ ہو چکی تھی ۔لیکن اللہ تبارک وتعالیٰ کو کچھ اور ہی منظور تھا۔مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اپنے برادر نسبتی مولانا ضیاءالدین بن اشرف سمیت شہادت سے سرفراز ہو گئے ۔ H-11 کے قبرستان میں مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کے پاؤں کی جانب مولانا ضیاءالدین بن اشرف کی قبر مبارک بھی ہے ۔حضرت معلّمہ بنت اشرف کے لئے اگر چہ دنیوی اعتبار سے تو یہ عظیم صدمہ ہے لیکن اخروی اعتبار سے دوہری سعادت ہے ۔ان کا بھائی بھی اللہ رب العزت کے راستے میں شہید ہوا اور عنقریب بننے والا دولھا بھی اللہ رب العزت کے راستے میں شہید ہو گیا۔

## میں اپنے خون سے یہ دھبہ دھونگا

سانحہ لال مسجد میں بندہ کی گرفتاری اور دھوکے سے میڈیا کے سامنے سکورٹی کا بہانا بنا کر برقعہ میں پیش کیا جانا ایک سازش تھا اور سوچا گیا کہ اسطرح پیش کرنے سے پوری دنیا میں میری بدنامی ہوگی اور نفاذ اسلام کی کوششوں کو بڑا دھچکا لگے گا،لیکن اللہ تبارک وتعالیٰ نے باطل کی تدبیروں کوانہی پر الٹ دیا کہ مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ اور عزیز اقارب اور شاگردوں کے دل میں اس واقع سے شدید غم وغصہ پیدا ہوا اورانہوں نے اللہ کی راہ اپنی جانیں دینے کا فیصلہ کرلیا۔مولانا محمد حسان غازیؒ کے کئی دوستوں نے اسکو بار بار نکلنے کیلئے اور سرنڈر کرنے کیلئے کہا لیکن اسکا ایک ہی جواب تھا کہ والد صاحب کو برقعہ پہنا کر جو میڈیا کے سامنے پیش کیا اور انکی ذات پر بہت بڑا دھبہ لگایا ہے میں اپنا خون دیکر اس دھبہ کو دھونگا اور یہی ہوا کہ اس نے اپنا وعدہ سچ کر دکھایا اور اس کے ساتھ دیگر طلباء اور طالبات نے بھی عظیم قربانیاں پیش کر کے مخالفین کی زبانوں پر تالے ڈال گئے ۔

## قبر مبارک سے خوشبو

لال مسجد و جامعہ حفصہ کے تمام طلباء و طالبات کی قبروں سے خوشبو آئی۔اس چیز کے لاکھوں گواہ پورے ملک میں موجود ہیں۔اسی طرح مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی قبر مبارک سے مختلف اوقات میں خوشبو مہکی۔سینکڑوں لوگ آج بھی اس پر گواہ کے طور پر موجود ہیں۔

حضرت ام حسان صاحبہ اور بنت عبدالحمید باجی جو کہ جامعہ حفصہؓ کی حدیث کی استانی ہیں وہ ۲۰۱۰ء میں ایک بار قبرستان گئی۔اور ان دنوں میں اسلام آباد میں خوب بارشیں ہوئی تھیں اور بہت ساری قبریں بیٹھ گئی تھیں۔جب مولانا محمد حسان غازی شہیدؒ کی قبر پر پہنچی تو دیکھا کہ بارش کی وجہ سے قبر میں ایک جانب کافی سوراخ بن گیا ہے۔ام حسان صاحبہ نے ان سے کہا کہ مٹی سے اس حصے کو بھر کر لپائی کر دو۔وہ بیٹھی تو اس سوراخ سے خوشبو آ رہی تھی تو ام حسان صاحبہ کو انہوں نے قریب بلایا اور انہوں نے بھی اس خوشبو کو سونگھا پھر بنت عبدالحمید باجی اور ان کے ساتھ ایک اور استانی بھی تھیں۔انہوں نے مل کر سوراخ کو بند کیا اور جب واپس گھر کی طرف روانہ ہوئیں تو دیکھا کہ ہاتھوں سے خوشبو آ رہی ہے۔پھر وہ جامعہ حفصہ پہنچی تو بدستور ہاتھوں سے خوشبو مہک رہی تھی تو انہوں نے دورہ حدیث کی ساری طالبات اور تمام استانیوں کو بھی وہ خوشبو سونگھائی۔

**اللھم نور قبور جمیع شھداء المسجد الاحمر وجمیع شھداء باکستان وافغانستان والعراق والشام وکشمیر وفلسطین. اللھم ارحمھم عدد صفاتک وعدد مخلوقاتک وعدداوراق الاشجار وعدد قطرات البحار. اللھم اجعل شھادتھم سببا للخلافة الاسلامیة فی جمیع العالم. (آمین)**

## علماء کرام کا کردار

**الحمدللہ الذی جعل العلماء لرد الکفر وتشریح الاسلام والصلوۃوالسلام علی رسولہ محمد وآلہ وصحبہ الکرام امابعد فاعوذباللہ من الشطین الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء وقال النبی ﷺ العلماء ورثۃ الانبیا ء صدق اللہ العظیم**

دین کا وقار ہیں ملت کی آبرو　　عزم ویقین سے ان کے لرزتا ہے ہرعدو
للکارتے ہیں دشمن مذہب کو اس طرح　　کہ جنگل میں کوئی شیر گرجتا ہو جس طرح

قابل صدعزت وتکریم حضرات علماء کرام اورمحترم سامعین آج میں آپ کے سامنے جس موضوع پرلب کشائی کا جسارت حاصل کرنے لگا ہوں وہ ہے ان بوریانشین علماء نے اس امت کو کیا دیا

سامعین محترم تاریخ اسلام کے کشادہ سینے پر فتح ومسرت کا سجیلا پن بھی ہے اور وقتی شکست وہزیمت کے رستے زخم بھی اس کا چپہ چپہ اہل وفاء کے سدابہار کارناموں کی خوشبوئے وفا سے معطر بھی ہے اورقدم قدم پر دین کے غداروں کی ضمیر فروشی کے بھبکے بھی ہیں۔

سامعین محترم آج میری زبان چندایسی برگزیدہ ہستیوں کے تذکرے کوسمونے کی کوشش کررہی ہے جن کے بارے میں رب کائنات نے ارشادفرمایا:''**انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء**'' اورجن کے بارے میں زبان نبوت سےفرمان جاری ہوا ''**العلما ء ورثۃ الانبیا ء** ''جی ہاں یہ بوریانشین علماء ہی تو تھے جوقیامت خیزطوفانوں سے الجھ گئے جو صاعقہ پردش فضاؤں سے ہم کلام ہوئے جن کے راستے میں بجلیاں کوندتی رہیں بم

برستے رہے فضاء گونجتی رہی زمین تڑپتی رہی لیکن انہوں نے امت کو حق بات بتانا نہیں چھوڑا ،صداقت وشجاعت کا پرچم تھامے رکھا ، یہ بوریا نشین علماء ہی تو تھے جنہوں نے روکھی سوکھی روٹی کھا کر امت میں نبی ﷺ کی وراثت کو منتقل کیا ، یہ بوریا نشین علماء ہی تو تھے جنہوں نے مسلمانوں کا ناطہ ان کے دین سے جوڑے رکھنے کیلئے شہر شہر ،قریہ قریہ ،بستی بستی ،مساجد کھولیں مدارس بنائے ، یہ بوریا نشین علماء ہی تو تھے کہ جنہوں نے اسلام کی خاطر اپنے بھائیوں کی مخالفتیں سہیں ،طعنوں اور پھبتیوں کے گھائل کرنے والے تیر سہے ارے یہ بوریا نشین علماء ہی تو تھے کہ جب پہاڑوں پہ واقع بستیاں نیند کے آغوش میں ہوتی ہے جب سرد ہواؤں کی منہ زور موجیں ٹکراتی ہیں ،جب برق وباراں کی گھٹائیں چھاجاتی ہیں آندھیوں کے جکھڑ چلتے ہیں اور سردی کی بے رحم لہریں ہڈیوں کے گودے تک میں سیرایت کرتی ہیں تو علماء اس بدلتی رت مین رات کے آخری پہر بستر چھوڑتے ہیں اور مصلے پہ اپنے رب کے سامنے نالہء شیون کرتے ہیں چنانچہ رب کی رحمت کو جوش آتا ہے اورعذاب جوامت کے گناہوں کے سبب لکھ دیا گیا ہوتا ہے وہ بادلوں کی طرح چھٹ جایا کرتا ہے۔

سامعین محترم!

ان بوریا نشین علماء نے امت کو کیا کچھ نہیں دیا ،کون سا ایسا احسان ہے جو انہوں نے امت پر نہیں کیا کونسا چراغ ہے جوانہوں نے امت کے لئے نہیں جلایا ذرا غور کرنا امت کو ضرورت فقہیہ کی پڑی تو امام ابوحنیفہؒ آ گئے ........امت کو ضرورت مجاہد کی پڑی تو عبداللہ بن مبارک آ گئے .......امت کو ضرورت زاہد کی پڑی تو جنید بغدادی آ گئے ..................امت کو ضرورت حق گوئی کی پڑی تو امام مالک آ گئے ..........امت کو ضرورت استقامت کی پڑی تو امام احمد بن حنبل آ گئے .........امت کو ضرورت حافظ الحدیث کی پڑی تو امام بخاری آ گئے ........امت کو ضرورت جرأت سے بات کرنے کی پڑی

تو امام ابن تیمیہ آ گئے ........امت کو ضرورت افکار ونظریات کی پڑی تو امام غزالی آ گئے .............امت کو ضرورت دلائل سے بات کرنے پڑی تو علامہ ابن جوزی آ گئے ........امت کو ضرورت رہبر کی پڑی تو مجد د الف ثانی آ گئے .........امت کو ضرورت پیشواؤ مقتدا کی پڑی تو شاہ ولی اللہ آ گئے ..................امت کو ضرورت حجۃ الاسلام کی پڑی تو مولانا محمد قاسم نانوتوی آ گئے ..........امت کو ضرورت سپہ سالار کی پڑی تو سید احمد شہید آ گئے .........امت کو ضرورت نڈر رہنما کی پڑی تو شیخ الہند محمود الحسن دیوبندی آ گئے ..........امت کو ضرورت حکیم کی پڑی تو عبید اللہ سندھی آ گئے ......امت کو ضرورت زندان آباد کرنے پڑی تو جعفر تھانیسری آ گئے ...........امت کو ضرورت علم بحر بیکراں کی پڑی تو علامہ انوار شاہ کشمیری آ گئے ......امت کو ضرورت شیخ الحدیث کی پڑی تو سید حسین احمد مدنی آ گئے ...امت کو ضرورت تصوف کی پڑی تو مولانا اشرف علی تھانوی آ گئے ........امت کو ضرورت نڈر اور بے باک مجاہد کی پڑی تو علامہ شبیر احمد عثمانی آ گئے .........امت کو ضرورت ادیب کی پڑی تو ابوالکلام آزاد آ گئے ........امت کو ضرورت مقرر وخطیب کی پڑی تو میرا شاہ جی قمار خانوں میں گرجنے لگا.......امت کو ضرورت شیخ التفسیر کی پڑی تو احمد علی لاہوری آ گئے ..........امت کو ضرورت دعوت تبلیغ کی پڑی تو مولانا محمد الیاس آ گئے ......امت کو ضرورت شیخ القرآن کی پڑی تو مولانا غلام اللہ خان آ گئے ......امت کو ضرورت مدارس بنانے کی پڑی مولانا یوسف بنوری آ گئے امت کو ضرورت ناموس رسالت کے تحفظ کی پڑی تو منظور چنیوٹی آ گئے امت کو ضرورت ناموس صحابہ کی پڑی تو مولانا حق نواز جھنگوی آ گئے ....امت کو ضرورت تدبر کی پڑی تو مفتی محمود آ گئے ........امت کو ضرورت اخبار اور رسائل کی پڑی تو مفتی رشید احمد آ گئے ......امت کو ضرورت حق گو امام کی پڑی مولانا عبد اللہ غازی شہید آ گئے..........امت کو ضرورت خون کی پڑی تو مولانا اعظم طارق خون کی ندیاں بہا گیا....امت کو ضرورت مدرس اور مفتی کی

پڑی تو مفتی نظام الدین شامزی آ گئے ..ارے امت کو ضرورت کسی مرد آہن کسی شمشیر بے نیام کی پڑی تو انہی علماء کے ہاتھوں پلا ہو ملا محمد عمر مجاہد وائٹ ہاؤس کی اینٹ سے اینٹ بجانے کے لئے میدان میں آ گیا.....علماء کی اس شان وعزت کو شاعر جب دیکھتا ہے تو تڑپ کر پکار اٹھتا ہے۔

تخت اور تاج میں سے ایک چنا کرتے ہیں
ہتھکڑی ہو کہ سولی چوم لیا کرتے ہیں

یہ علماء عجب شان سے دنیا میں جیا کرتے ہیں
کبھی منبر کبھی مسجد کبھی زینت زندان بنا کرتے ہیں

**وما علینا الا البلاغ**

## سانحہ افغانستان وعراق

**نحمدهٗ و نصلی علی رسوله الکریم امابعد فاعوذ باالله من الشیطان الرجیم بسم الله الرحمٰن الرحیم قال تبارک و تعالیٰ ان الله اشتری من المؤمنین انفسهم و اموالهم بان لهم الجنه. وقال النبی ﷺ الجهاد ماض الیٰ یوم القیامه صدق الله العظیمo**

انتہائی واجب الاحترام حضرات اساتذہ کرام اور معزز مہمانان گرامی اور گلشن اسلامی کے مہکتے ہوئے پھولو داغ داغ اجالے لئے شب گزیدہ کی موسم کی بے کیفی میں کبھی آہ لب سے نکلتی ہے اور کبھی اشک آنکھ سے ڈھلنے لگتے ہیں کوئی تمنا برآئی تو دل کے آنگن میں ہزار تمناؤں کی فصل لہلہانے لگی اور کسی کا خون ہوا تو حسرتوں بھری ناامیدی کی ڈستی اداسی چھانے لگی امید و بیم اور آس و یاس کی کش مکش کے اس عالم سے ہر دردمند مسلمان دوچار رہے نائن الیون کے بعد چند ماہ دل ویران انگنت پھول کھلے اور مرجھائے رقص ابلیس کے فسوں کاری کے دوران خام تمناؤں کے دشت بے آب وگیاہ کے سفر میں نہ جانے کتنے ہی آبلے بنے ابھرے اور پھوٹ پھوٹ کر روئے اور بالآخر امریکہ کا بدمست ہاتھی پہلے افغانستان اور پھر عراق پہ چڑھ دوڑ ا دو مسلمان ملکوں میں دریائے آب وخون کی طغیانی پورے عالم اسلام نے دیکھی اور اس کی دردناک موجیں مسلمانوں کی شکست وریخت ان کے انحطاط وزوال ان کے اختلاف وانتشار ان کی بے بسی اور بے کسی کے ساحل سے ٹکراتی رہی بغداد میں ہزاروں خواتین اور معصوم بچوں کا غم مسلمانوں کی بے ہمتی اور نامرادی کا افسانہ خاں بن کے لوح ایام کو اداس کرتا رہا ڈیزی کٹر بموں اور B.52 کی کارپیٹ بمباری اسلامی دنیا کے قلب میں زخم کے خنجر کھونپتی رہی لیکن میرے دوستو! اس دردناک داستان کا جب سے

آغاز ہوا ہے تب سے اس کے دفاع وحفاظت کے لئے اہل جنون کا ایک قافلہ آبلہ پا بھی سفر میں ہے اس چاک گریباں قافلے کی راہ میں سنگ گراں آتے رہے چٹانیں ٹکراتی رہیں بجلیاں چمکتی رہیں اور نئے زمانے کی سہلانے والی ہوش ربا ہوائیں چلتی رہیں لیکن اس قافلے نے سودائے عشق وفا میں ایک ہی جان کے چلے جانے کو کبھی ضیاع نہیں سمجھا اور یہ مرحلہ جب بھی آیا وہ آگے بڑھا ایک ہی جست میں سارا قصہ تمام کر دیا دنیا آج بھی اس کا مشاہدہ کر رہی ہے زندگی پہ بوجھ بنا کوئی بوڑھا نہیں جوانی کی جو بن بہاروں سے بھر پور نوجوان اٹھتا ہے جسم بارود سے سجتا ہے اور لمحوں میں کفر کے غرور کو خاک میں ملا کر خود جنت الفردوس کا شہزادہ بن جاتا ہے طرابلس کا امام سُنوسی کوہ قاف کا امام شامل مصر کا ظواہری سعودیہ کا بن لادن عراق کا زرقاوی اور دیس غزنوی کا وہ مرد کوہستانی امیر المؤمنین ملا محمد عمر مجاھد حفظہ اللہ تعالیٰ اسی قافلے کے میر کارواں تو ٹھہرے ہیں۔

بقول شاعر

آگ توپوں کے دھانوں سے اڑانے والے
نام کفار کی فوجوں کا مٹانے والے
سینہ تانے ہوئے میداں میں آنے والے
دبدبہ اپنی شجاعت کا بٹھانے والے
اپنے اللہ کی تقدیر کے بل بوتے پر
کفر کے فوج کو خاطر میں نہ لانے والے
ان سے جو شخص بھی الجھے گا وہ مٹ جائے گا
یہ ہیں دریاؤں سے طوفان اٹھانے والے

سامعین محترم!

1979ء، 1980ء میں روسی افواج افغانستان میں باقاعدہ داخل ہوگئیں سرخ

سیلاب کی نظریں براہ راست سمندر پر جمی ہوئی تھیں اور اس کی نظر میں سرزمین افغانستان ایک مسافر خانے سے بڑھ کر نہ تھی مگر افغان علماء کی طرف سے جہاد کے فتوے کا جاری ہونا تھا کہ روسی فوج کے خلاف وہ سخت ترین مزاحمت شروع ہوگئی کہ جس کا نتیجہ سویت یونین کہ ٹکڑوں کی شکل میں سامنے آیا اور روسی فوج کے انخلاء کے بعد وہ بدترین خانہ جنگی ہوئی کہ جس کا اختتام طالبان اور امارت اسلامیہ افغانستان کے سورج کی طلوع کی صورت میں ہوا پھر دور فاروقی کی یاد تازہ ہوگئی پھر کابل کی گلیوں میں شراب انڈیل دی گئی پھر قندھار کے گلی کوچے امن وسکون کا گہوارہ بن گئے پھر ریڈیو پر شیطانی آوازوں کے تعفن کی جگہ قرآنی تلاوت نشر ہونے لگی مگر عالم کفر کو یہ خالص اسلامی سلطنت کب منظور تھی۔

11 ستمبر کے حملوں کو بہانہ بنا کر اتحادی افواج دنیا کے کمزور ترین ملک پہ چڑھ دوڑیں اجرتی اونٹ کا کردار ادا کرتے ہوئے پاکستان نے اپنے ہوائی اڈے امریکہ کی جھولی میں ڈال دیئے اور ایک تباہ حال ملک کو پھر سے تباہ کرنے کا رقص ابلیس اپنے عروج پر پہنچ گیا افغانی اور عرب مجاہدین کی شہادت کے دردناک مناظر کا پوری دنیا نے مشاہدہ کیا شبرغان کی عقوبت خانوں کی طرف جانے والے کنٹینروں میں مجاہدین کے گھٹتے اجسام سے ہزاروں سعادت مند ارواح نے پرواز کیا تورابورا میں عرب مجاہدین پر کروز میزائل کی برسات کردی گئی گوانتانا موبے کی صورت میں شعب ابی طالب پھر سے زندہ ہوگئی مگر اس سب کے باوجود اتحادی افواج کو کچھ بھی تو حاصل نہ ہوا ڈیزی کٹر بموں کی بارش کے باوجود آج بھی افغان بچے کا جذبہ عروج پہ ہے آج بھی جوان فدائی حملے کے لئے تیار بیٹھا ہے آج بھی بوڑھا سینے پہ گولی کھانے کی بوجھ محسوس نہیں کرتا آج بھی بیوی شوہر کی لاش پہ نوحہ نہیں کرتی آج بھی مائیں بیٹوں کی شہادت پہ فخر کرتی ہیں ارے اس قافلے کا کوئی شاہین جب جھکا بھی نہیں رکا بھی نہیں تھک کے گرا بھی نہیں کسی کے پائے استقلال میں لغزش تک نہ آئی تو پھر مجھے کہنے دو۔

کچھ اہل ستم کچھ اہل ہشم میخانہ گرانے آئے تھے
دہلیز کو چوم کے چھوڑ گئے دیکھا کہ یہ پتھر بھاری ہے
زخموں سے جسم گلزار سہی تم اپنے شکستہ تیر گنو
خود اہل ترکش کہہ دیں گے یہ بازی کس نے ہاری ہے

سامعین محترم!

دیس غزنوی کے بعد آج عراق اور بغداد کے باسیوں کا بھی یہی عالم ہے ان کی آبادیاں اجڑ رہی ہیں ان کی تمناؤں اور آرزوؤں کے مرکز کٹ رہے ہیں وہ جگر گوشوں کے داغ جدائی سہہ رہے ہیں ہر سمت بگولوں کا راج اور لٹیروں کا رواج ہے بزم طرب عہد کرب میں ڈھل چکی ہے اور صبح خنداں شام فسردگی میں بدل چکی ہے غم آشنا بغداد تو کتنے غم سہہ چکا ہے تو نے دس فروری 1228ء کا حادثہ سہا 1401ء کو تیمور لنگ کا حملہ دیکھا 1508ء کو اسماعیل زخمی کا قتل عام دیکھا 1622ء کو ایرانی شاہ عباس کی یلغار کا سامنا کیا 1917ء کو انگریز جنرل ماٹ کی بربریت برداشت کی 91 کی آگ اور شعلے دیکھے اور آج یہ ایک بار پھر تیری بے خواب آنکھوں کے سامنے آگ اور بارود کا الاؤ بھڑک چکا ہے دل دہلانے والے فلک شگاف دھماکوں سے جنید بغدادی کا دیس رات بھر لرزتا ہے سہمے ہوئے بچے ماؤں سے لپٹ جاتے ہیں ابھی ایک دھماکے سے ان کی شروع ہونے والی ہچکیاں بند نہیں ہوئی تھیں کہ ایک اور بم در و دیوار کو لرزا دیتا ہے ایک ماں کی ممتا پر بمباری کی اس طویل رات میں کیا قیامت گزرتی ہے اسے لفظوں کی زبان نہیں دی جا سکتی لیکن میرے دوستو یہ خیال درست نہیں کہ کفر کی آغوش میں چلے جانے کے بعد ابلیسی چھٹکوں سے ان کے ایمان کی امارت زمین بوس ہو جائے گی مسلمانوں محمد عربی ﷺ کا **الجهاد ماضٍ الیٰ یوم القیامه** کا وعدہ سچا ہے کہ حق و باطل کے معرکے جاری رہیں گے کفر و اسلام کی کش مکش ہمیشہ رہے گی صداقتوں کی صدا لگانے والے فنا تو ہو سکتے ہیں لیکن صدائے حق نہیں مٹ سکتی جفا کی تیغ وفا شعاروں

کی گردن کاٹ تو سکتی ہے مگر رب کعبہ کی قسم جھکا نہیں سکتی اس لئے ضرورت ان ہاتھوں کو مضبوط کرنے کی ہے جنہوں نے اسلام کا پرچم تھاما ہے استحکام ان قدموں کو بخشنا چاہئے جو راہ حق کی رکاوٹیں عبور کرنے کیلئے بڑھ رہے ہیں جو حالات کے جبر سے اپنی صداقتوں پر سمجھوتہ کرنے کے لئے تیار نہیں جو شب ظلمت میں باب سحر کا فریضہ انجام دیتے ہوئے یہ اعلان کررہے ہیں۔

بتوں کے شہر میں جا کر خدا کا نام لکھ دینا
جہاں پہ کفر لکھا ہو وہیں اسلام لکھ دینا
اگر وہ صلح کے پھولوں کو پاؤں تلے مسل ڈالیں
تو شاخ گل کی ہر پتی پہ قتل عام لکھ دینا

وما علینا الا البلاغ المبین

**نوٹ؛** مولانا محمد حسان غازی شہید کی تقاریر ملاحظہ فرمائیں۔

jamiahafsa313@yahoo.com

# ختم نبوت

**نحمدهُ ونصلی علی رسوله الكريم امابعد فاعوذ باالله من الشيطان الرجيم بسم الله الرحمٰن الرحيم O ماكان محمد ابا احد من الرجا لكم ولكن الرسول الله وخاتم النبين O قال رسول الله ﷺ انا خاتم النبين لا نبی بعدی.**

سلام ان پر جنہوں نے غنچہ اسلام کی خوں سے حفاظت کی
سلام ان پر محمد کی نبوت پہ جنہوں نے جان تک دے دی
سلام ان پر کہ جو کچھ اس طرح ظالموں سے ٹکرائے
کہ جیسے شیر جنگل میں کسی گیدڑ پر غرائے

میرے انتہائی واجب احترام حضرات اساتذہ کرام معزز مہمانان گرامی اور گلشن اسلامی کے مہکتے ہوئے پھولو! جب سورج کی کرنوں نے پہلی مرتبہ زمین کو سلامی دی جب بادنسیم نے پہلی مرتبہ طلوع سحر کے وقت اپنے فن کا مظاہرہ کیا جب شبنم نے پہلی مرتبہ پھولوں کو وضو کروایا اس وقت سے لیکر آج تلک زمانہ رنگ ادلتا بدلتا رہا بادل گرجتے برستے رہے شعلے بھڑکتے لپکتے رہے طوفان اٹھتے چھٹتے رہے آندھیاں آتی جاتی رہی اور تاریخ بنتی بگڑتی رہی اور جب بھی کسی قوم میں شیطان لعین کے جراثیم خبیثہ زور پکڑنے لگے تو رب رحیم نے اپنے رسولوں کو مبعوث کر کے ان جراثیم کا ازالہ کر دیا اور سب سے آخر میں رب کائنات نے عرب کے بے آب وگیاہ کالے صحرا میں فاران کی چوٹیوں سے نبوت کا آخری سورج طلوع کر کے ضیاء بادسحر کا ساتھ دے کر بھیجا کہ جس نے روشنی سے محروم دنیا کو جگمگا ڈالا کہ جس کی وجہ سے گلستان مہکنے لگے غنچے چٹکنے لگے پھول کھلنے لگے اور خالق نے اپنی محبت واطاعت کو اسی ذات اقدس سے وابستہ کر دیا یہی باعث اس امر کا کہ مالک دو جہاں اس کی شان میں

